پھر کہا ارے تیرا برا ہو اچھا اہل کوفہ میں کون ہے؟ میں نے کہا ابراہیم نخعی! کہا یہ کس سے ہیں میں نے کہا یہ عرب ہیں! کہا افسوس اے زہری تمام موالی عرب پہ سردار بن گئے وہ ممبروں پر خطبہ کہہ رہے ہیں اور عرب ان کے نیچے بیٹھے ہیں؟ میں نے کہا۔ یا امیر المومنین یہ خدا کا دین اور اس کا حکم ہے جو اس کی حفاظت کرے گا سردار ہو جائے گا جو اس کو ضائع کردے گا نیچا دیکھے گا!

عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم کا قول نقل کیا ہے "، فرمایا" عبادلہ کی وفات کے بعد تمام شہروں کی فقہ مدینہ کے علاوہ موالی میں منتقل ہو گئی تھی البتہ مدینہ میں حضرت سعید بن مسیب ایسے نہ تھے!۔ ابن صلاح کا کہنا ہے کہ اس قول میں کچھ مبالغہ ہے کیونکہ کثرت سے ایسے فقہاء بھی موجود تھے جو خالص عرب تھے۔ جیسے شعبی۔ نخعی و باقی فقہاء سبعہ!

ابتدائی دور اسلام میں عموماً عرب قبائل کی طرف منسوب ہوتے تھے لیکن اسلام کی اشاعت کے بعد جب ان حضرات نے مختلف آبادیوں و شہروں میں قیام و سکونت اختیار کرنا شروع کی تو اس وقت سے ان مقامات کی طرف نسبت کئے جانے کی ابتدا ہوئی۔ اس نسبت کے سلسلہ میں یہ جاننا بصیرت کا سبب ہو گا کہ جب کوئی راوی کسی ایک شہر یا قریہ میں اقامت کے بعد وہاں سے منتقل ہو کر کسی دوسرے مقام پر سکونت اختیار کر گیا ہو تو ایسے مقام پر دونوں نسبتوں کے جمع کرنے کی صورت میں اولاً پہلے مقام کی طرف نسبت کی جائے اور پھر دوسرے مقام کی طرف اور دونوں کے درمیان عربی کا لفظ (ثم) داخل کر دیا جائے تو زیادہ بہتر ہو گا! مثلاً جو شخص مصر سے دمشق میں منتقل ہو گیا ہو اس کی نسبت میں کہا جائے گا (المصری ثم الدمشقی) اور اگر کوئی شخص کسی شہر کے کسی قریہ میں سکونت رکھتا ہو تو اس کی نسبت اس قریہ اور شہر دونوں کی طرف کی جا سکتی ہے! وللہ الحمد الاتم علی ما اسبغ من فضالہ والصلوٰۃ والسلام الاکملان علی سیدنا محمد وآلہ واصحابہ وعلی سائر النبیین وآلھم اجمعین

امجد العلی کان اللہ لہ

یوم الجمعہ ۲۸ ذی الحجہ ۱۳۸۴ھ

مطابق ۳۰ اپریل ۱۹۶۵ء

نور افزا قرآن مجید ۲ دو ترجمہ والا مع کامل تفسیر

**پہلا ترجمہ**
حضرت شیخ الہند مولانا
# محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ

**دوسرا ترجمہ**
حکیم الامت حضرت مولانا
# اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

حاشیہ، مولانا شبیر احمد عثمانی، بیان القرآن، حقانی، ابن کثیر، بخاری، مسلم و دیگر اہم تفاسیر و احادیث سے آراستہ

ہر صفحہ مستقل عنوان کے تحت تفسیر مع احکامات، مسائل و واقعات کی تفصیل سے لبریز۔ مقدمۃ القرآن۔ جس میں انبیاء کرام کی سوانح عمری، جغرافیہ قرآن اور مضامین قرآن کی کامل فہرست، نقشہ سرزمین قرآن پاک، جلی قلم، صحیح و خوش خط، بہترین کتابت، طباعت سے مزین۔ آج ہی یہ نادر تحفہ نور افزا قرآن مجید ۲ ترجمہ طلب کر کے فلاح دارین حاصل کریں۔ سائز ۳۰×۲۰ صفحات ۹۱۴

ہدیہ مجلد ★ قسم اول -/۲۴ ★ قسم دوم -/۱۶ ★ قسم سوم -/۱۴